## (۱۰۶) جنّت میں لے جانے والا درود

یوں تو ہر نیکی جنّت میں لے جانے والا فعل ہے مگر بعض وظائف ایسے

ہیں جن کے باعث انسان کے گناہ فوراً ختم ہو جاتے ہیں ان میں سے درود پاک یہ بھی ہے۔ اگر کوئی اس درود کو سوتے وقت گیارہ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے گا تو اللہ تعالیٰ اس پر راضی ہوگا اور اُسے جنت میں داخل فرمائے گا اگر کوئی شخص شدید بیمار ہو تو اس کے پاس دوسرے لوگ بیٹھ کر یہ درود پاک پڑھیں تو اس کے مرض میں افاقہ ہو جائے گا اگر کوئی بچہ برائیوں کی طرف راغب ہو تو اس درود پاک کو روزانہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ پانی دم کر کے اُسے پلائیں اللہ کی رحمت سے وہ بچہ برائیوں کو چھوڑ کر نیکیوں کی طرف راغب ہو جائے گا۔

حضرت ابن ابی عاصم رحمۃ اللہ علیہ سے حدیث شریف نقل ہے کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سات جمعہ (ہر جمعرات) کو سات مرتبہ یہ درود شریف پڑھے گا۔ اس کے لئے میری شفاعت لازمی ہو گی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
صَلٰوۃً تَکُوْنُ لَکَ رِضًا وَّلِحَقِّہٖ اَدَاءً وَّاَعْطِہِ
الْوَسِیْلَۃَ وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ
وَاجْزِہٖ عَنَّا مَا ھُوَ اَھْلُہٗ وَاجْزِہٖ عَنَّا
اَفْضَلَ مَا جَزَیْتَ نَبِیًّا عَنْ اُمَّتِہٖ وَصَلِّ
عَلٰی جَمِیْعِ اِخْوَانِہٖ مِنَ النَّبِیِّیْنَ
وَالصّٰلِحِیْنَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ط